ذکر نہیں کیا منہیات کا ذکر نہیں کیا تو بغیر اس کے جنت میں داخلہ کیسے ہوگا دوسری طرف صحابی نے قسم بھی کھائی ہے حالانکہ ارشاد باری ہے کہ لَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّاَيْمَانِكُمْ اَنْ تَبَرُّوْا یعنی کار خیر کے ترک کی قسم نہ کھاؤ حالانکہ صحابی نے جو قسم کھائی اس سے یہی نکلتا ہے کہ کار خیر کے ترک کی قسم ہے اس حدیث کی محدثین نے مختلف توجیہات کی ہیں۔

☆ تبلیغ ورسالت میں کمی نہیں کروں گا۔

☆ اپنی طرف سے کوئی زیادتی نہیں کروں گا، اگر شریعت کی طرف سے کوئی اور حکم ملے تو اتباع کروں گا۔

☆ سوال میں زیادتی نہیں کروں گا اور عمل میں کمی نہیں کروں گا ایسا نہیں کہ عمل میں زیادتی نہ کروں گا بلکہ عمل زیادہ کروں گا۔

☆ حضور ﷺ کے اس پیغام کو قوم تک پہنچانے میں کوتاہی نہیں کروں گا لا ازید کا ذکر استطراداً ہے یہ ایسا ہے جیسا صاحب حمداللہ اپنی کتاب حمداللہ میں ذکر کرتے ہیں کہ تصدیق کا متعلق قضیہ کا اجمالی مفہوم ہے آگے لکھتے ہیں' اجمال کے تین معانی ہیں:

(۱) کما فی الحد و المحدود (۲) اجمال قبل التفصیل (۳) اجمال بعد التفصیل

اس پر اشکال ہے کہ حد میں تفصیل ہوتی ہے نہ کہ اجمال میں اجمال تو محدود میں ہوتا ہے تو کمافی الحدوالمحدود کا کیا مطلب ہوا؟ تو جواب میں کئی توجیہہ پیش کی جاتی ہے ایک ان میں سے یہ ہے کہ حد کا استطراداً ذکر ہے خرید وفروخت میں اس کی مثالیں موجود ہیں دکاندار جب قیمت بتاتا ہے تو گاہک پوچھتا ہے کہ قیمت میں کوئی کمی بیشی ہوگی یا نہیں؟ دکاندار بھی کہتا ہے کہ کوئی کمی بیشی نہ ہوگی بائع ومشتری دونوں جانتے





ہیں کہ کمی کے ساتھ بیشی کا ذکر استطراداً ہے' آپ حضرات نے مذکورہ بالا قرآن وحدیث کی تشریحات اور توجیہات ملاحظہ فرمائیں' ان کی بنا علم منطق کے قواعد اور اصول پر ہے علمی تبحر' عقلی ورزش اور عقلی قوتوں میں توسع اس معقولی علم کے ساتھ آتی ہے' ہم اس کو فرضیت کے درجے تک نہیں پہنچاتے اگرچہ بعض حضرات نے علم منطق کو ایک اعتبار سے فرض قرار دیا ہے اور بعض نے تو انتہائی تفریط سے کام لے کر حرمت کا فتوی صادر کیا ہے' یہ دونوں طرف سے زیادتی ہے' جو کسی طرح سے معقول بات نہیں۔

## وفاق کے نصاب میں علوم عقلیہ کی کمی پر شکوہ

نصاب میں بعض تبدیلیاں بڑی مفید ہیں اور بعض تبدیلیوں پر ہمیں شکوہ ہے کام وہی کرنا چاہیے جس سے طالب علم کی مضبوط علمی استعداد پیدا ہوتی ہو' نصاب میں ایسی تبدیلی کرنا جس سے استعداد مضبوط ہونے کی بجائے کمزور ہو جائے کوئی معقول بات نہیں تعلیمی مدت بڑھانے کا اتنا فائدہ نہیں ہمارے زمانہ طالب علمی کا طریقہ یہ تھا کہ کسی فن کی کتاب کا مشکل حصہ استاد پڑھاتا تھا بقیہ کتاب طالب علم کے لئے چھوڑ دیتے تھے کیونکہ مقصد کتاب اور فن کا سیکھنا ہوتا تھا مقصد کتاب کا ختم کرنا نہیں ہوتا تھا شرح عقائد کا ابتدائی حصہ مشکل ہے اس لئے عذاب قبر تک استاد پڑھاتا تھا شرح جامی کا مقدمہ مشکل ہے باقی آسان ہے۔

## علامہ مارتو نگ بابا کے درسی طریقے

ہمارے استاد محترم حضرت مارتو نگ باباؒ کا قدیم طریقہ یہ تھا کہ طالب علم سے کہتے ہیں کتاب کا مطالعہ کیا ہے اگر وہ ہاں کہہ دیتا تو کہتے کہ سناؤ کیا سمجھے اگر وہ درست مطلب بیان کر دیتا تو اس سے کہہ دیتے جاؤ آپ کا کام مکمل ہے' اگر طالب علم نے کتاب

صحیح طور پر حل نہ کی ہوتی اور کچھ کمی باقی ہوتی تو پھر تفصیلاً عرض کرتے اور پھر پڑھایا ہوا سبق پڑھائے ہوئے سبق کے مطابق سنتے، لیکن حضرت مارتونگ بابا نے دارالعلوم سیدو شریف میں تشریف آوری کے بعد تدریس کا وہی پرانا طریقہ تبدیل کر دیا اب خود مکمل تقریر کر کے عبارت کے قاری سے اعادہ کرواتے تھے تو حضرت کے تلامذہ بالفعل مدرس ہوا کرتے تھے اب نصاب کو آسان بنانے کی کوششیں کی جارہی ہے جو کسی طرح بھی طالب علم کے لئے اور علماء کے مستقبل کے لئے مفید نہیں ماضی میں درس نظامی نے بڑے بڑے علماء پیدا کئے ہیں ہمارے تمام اساتذہ اس درس نظامی کا ثمر ہیں۔

(الحق مئی ۲۰۰۸ء ج ۴۳ ص ۳۵ تا ۴۵)